ثانی شیر خدا رفعت مکان پیدا ہوئے

موقع انعام سبحان مور دِ الطاف حق

نازش روح الامین فخرِ جہان پیدا ہوئے

شارحِ تفسیر قرآن ماحی کفر جہان

یادگارِ آل شاہ مرسلان پیدا ہوئے

مرجع عالم بہار اولین و آخرین

بعد حیدرؑ دہر مین کیا نکتہ دان پیدا ہوئے

مطرحِ جود و کرم مصباح بزم انبیا

گنج عرفان مین عجب گوہر فشان پیدا ہوئے

جوہر تیغ ولایت میر میدان صفا

مطلب ارباب حاجت حرزِ جان پیدا ہوئے

آسمان پر آپکی رفعت نمایان ہے مُدام

پر زمین مین آپ تو صاحب زمان پیدا ہوئے

حوریان کہتی تہین جنت مین خوشی سی ہر گھڑی

بعد قرنون کے میرے صاحب قران پیدا ہوئے

آب و باد و خاک و آتش نے کہا کونین مین

اس ولادت کی خوشی مین ہم یہان پیدا ہوئے

روز جمعہ نیمۂ شعبان مین ہنگام صبح

غل ہوا اشرف امامِ دو جہان پیدا ہوئے

احمد مرسل علی مرتضیٰ موجود تھے

جبکہ دنیا مین یہہ شاہِ مومنان پیدا ہوئے

# نظم پنجم در وصف قرآن مجید
# و فرقان حمید

کلام حق تری رونق تری شوکت کا کیا کہنا
جمایا دین کا سکہ تری قدرت کا کیا کہنا
زبور انجیل سے توریت سے افصح تو قرآن ہے
لطافت تجھہ مین پیدا ہی تری ندرت کا کیا کہنا
زمانہ وصف مین تیرے ہی حیران روز اول سے
تری خوبی کا کیا کہنا تری لذت کا کیا کہنا
تری حرکت سے حرکت اور سکونسی وقف لازم ہی
شروع تیرا ہی بسم اللہ تری تمت کا کیا کہنا
تجھی کو سنتی ہے دنیا تجھی کو پڑھتی ہے امت
مگر ہوتی نہین سیری تری برکت کا کیا کہنا
حقیقت مین تو بہتر ہے طریقت مین تو خوشتر ہی
تری صورت کا کہنا تیری سیرت کا کیا کہنا
خدا کے نام پر ہر وقت تیرا فیض جاری ہے
ذرا کم ہو نہین سکتا تیری دولت کا کیا کہنا

محمدؐ اور علیؑ سے تیرا جلوہ ہو گیا کامل ✤ ✤
تری زینت کا کیا کہنا تری عزت کا کیا کہنا
بجا ہے گر کرین تجکو مقدس سب کتابون پر
اطبعوا اللہ سے قرآن تیری رفعت کا کیا کہنا
ہمیشہ پڑھتے سُنتے ہین تجھے حکم الٰہی سے
تو ہے مقبول عالم مین تری شہرت کا کیا کہنا
خدا آباد رکھے تجھکو جب تک دین برحق ہے
الف اسلام کا تو ہے تری قوت کا کیا کہنا
ثنا مین تیری اشرفؔ جذب دل سے ایسا کہتا ہے
مسخر کر دیا گیتی تری طاقت کا کیا کہنا

## پرچۂ دوم در غزلیات اُردو

جواب دین نہین سنتے اگر گلہ دل کا
مجھے بتون سے جو کرنا ہے فیصلہ دل کا

نکال لینے دو ارمان وقت پیری مین
کہ پھر نہوگی جوانی نہ ولولہ دل کا

خریدنا ہے تو کیون کرتے ہو یہان تکرار
نگاہِ ناز سے کرلو معاملہ دل کا

شبِ جُدائی کی کٹتی ہی کس اذیت سے
تمام رات تو پھرتا ہے قافلہ دل کا

ٹھہر ٹھہر کے مرے حلق پر چھُری پھیرو
نکال لینے دو اے جان حوصلہ دل کا

چلو سویرے سے لیکر سند محبت کی
سنا ہے آج کرینگے وہ فیصلہ دل کا

یہ سیل اشک رواں سی ہی ڈر ہیں ہجران
کہین نہ موج مین مٹ جاوے بلبلہ دل کا

اگر معاملہ سمجھو تو جانو صبح کے وقت
نسیم دیتی ہے کس لطف سی صلہ دل کا

عجیب لطف ہے اے ہم نفس محبت مین
کہ جس سے بڑھتا ہے ہر روز حوصلہ دل کا

تمہاری مہر کی چتون یہ کہتی ہی اشرف | کیا ہے تم نے کسی سے معاملہ دل کا

## غزل دوم

اس عالم فانی مین تسخیر سے کیا ہوگا | چکر مین ہی افلاطون تدبیر سے کیا ہوگا
عرفا نیو سمجھو تو اس راز کی باتون کو | تدبیر یہان خالی تقدیر سے کیا ہوگا
گر لطف ہے دینا مین وہ یاد خدا کی ہے | تقریر یہ ہی یان عاجز تحریر سے کیا ہوگا
نقاش ازل کی ہین سو نقشے یہان قایم | مانی سی مصور کی تصویر سے کیا ہوگا
مداح پیمبر کا رتبہ ہے بہت عالی | اوس پر ہے کرم شہہ کی توقیر سے کیا ہوگا
جو عشق مجازی مین سرگرم رہی اشرف | اونکو تو محبت کی تاثیر سے کیا ہوگا
جن کو ہی نہین جذبہ اسلام کا عالم مین | اونکے لئے قرآن سی تفسیر سے کیا ہوگا

## غزل سوم

دل بیقرار ہوتا ہے سیماب کیطرح | بیتاب ہون مین ماہی بے آب کیطرح
دن بھر مثال بلبل گلشن ہون نالہ گیر | شب کو بھی نالہ کرتا ہون ہر خاب کیطرح
اوس ماہ رو کا ہی رخ زیبا جو بی نقاب | تب فق ہو چہرہ مہر کا مہتاب کی طرح
بحر ولا مین موج کیصورت ہین پیچ و تاب | گردش مین چل رہا ہون مین گرداب کیطرح
بے نوشدارو آپنی زخمی کو مار اگیا | یہ ماجرا ہی رستم و سہراب کی طرح
کس رشک آفتاب کا مائل ہی اشرفا | چکر مین ہی جو چرخ جو دولاب کیطرح

## غزل چہارم

ہون وہ صابر گر خیال سیم و زر پیدا کرون | خاک سی اکسیر اصلی کا اثر پیدا کرون
ہم نفس نی طرز سیکھی گر مرے فریاد کی | جیسے مین ہی نالو مین اور طرز دگر پیدا کرون
مفلسی و بیکسی مین سب نے چھوڑا مجھکو آج | راہ کلفت مین کہانسی ہم سفر پیدا کرون
کسقدر ہی شوق مجھکو تیغ قاتل سی مگر | شمع ساجب قلم ہو اور سر پیدا کرون

کیا ولائے پنج تن ہی تیری دلمین اشرفا
جسکی باعث نظم مین ایسی گہر پیدا کرین

## غزل پنجم

ماجرا دلکا مین اپنی گو سناون تو کہون
حال اپنا تو اجی ہوش مین آون تو کہون

وصل کی رات جو کہتا ہون بہت منت سی
ہنسکے کہتی ہین وہ بالونکو بنالون تو کہون

گرچہ پیری ہی مگر کونسی دشواری ہے
رنگ اوس یار کی صحبت مین جمالون تو کہون

تہوڑی مہلت کی ضرورت ہی تقاضا کیا ہی
پیار کرون بہتین سینہ سی لگالون تو کہون

دلِ رنجور کا احوال صنم سی اشرف
اشکِ خون چشمونسی سو بار بہالون تو کہون

## غزل ششم

ناوکِ چشم صنم تیر قضا سے کم نہین
اونکی دانتونکی چمک برقِ بلا سی کم نہین

اونکی باتون مین عجب انداز ہی کیا لطف ہے
کج ادائی یار کی ہرگز ادا سی کم نہین

خون عاشق صرف دست و پا کرو اے گلبدن
سُرخیِ خون سُرخیِ رنگِ حنا سی کم نہین

فرق پر جسکے پڑا سایہ ہوا وہ تاجدار
تیری دیوار اے صنم بال ہما سی کم نہین

روح تازہ اوسنے پائی حلق جسکا تر ہوا
آبِ تیغِ دلربا آبِ بقا سے کم نہین

خواہش کحل البصر ہرگز نہین اشرف مجھے
خاکِ کوئے یار مجھکو توتیا سے کم نہین

## غزل ہفتم

سخت لاچار ہون الفت مین اثر کچھ بھی نہین
دلربا تجھکو مری دلکی خبر کچھ بھی نہین

کیا زر و مال کا ہی کام محبت مین حضور
یان تو اک دلکی سوا دولت زر کچھ بھی نہین

کھینچ لایا ترے گھر جذبۂ الفت مجھکو
تم تو فرماتی تہی نالون مین اثر کچھ بھی نہین

منزلِ عشق کو طے کرنی بہت ہی دشوار
عاشق خستہ ہون اور زادِ سفر کچھ بھی نہین

رات دن اونکا عجب حال تہا اس دنیا مین
ذکر مین سمع کی تہی ذکر بشر کچھ بھی نہین

دن کہان رات کہان عالم دو روزہ مین — بعد مرنے کی یہان شام و سحر کچھ بھی نہین
فانی دنیا کے ہین اسباب محبت والو — آنکھین جب بند ہوئین نور نظر کچھ بھی نہین
واہ کیا رشتۂ الفت ہی جہان مین اشرف — مرکے تو خاک مین ملجاؤ مگر کچھ بھی نہین
پر ولا پنجتن پاک کی صادق ہی ضرور — اسمین ہی مہر خدا اور خطر کچھ بھی نہین
وہ سران دو سرا ہادی راہ الفت — ہر طرح فائدہ جس سی ہی ضرر کچھ بھی نہین
الفتِ پنجتن پاک ہی اصلِ عرفان — یہ حقیقی ہی مجازی مین اثر کچھ بھی نہین

## غزل ہشتم

جلوۂ نور رسالت سی جو ہی انور زمین — آسمان سی ہے حقیقت مین کہین بہتر زمین
ورنہ حامل ہوتی نور پنجتن سی گر زمین — کیا تڑپتی صورت کشتی بے لنگر زمین
جب سی تو رونق دہِ عالم ہی ای رشک مسیح — ہنس رہی ہی ہر زمان چرخ چہارم پر زمین
ذرۂ خاکی چمکتا ہی ستارونسی بہت — کیسے جلوہ سی تری ای ماہ ہے انور زمین
ہونگی ہم کیا آبلہ پا دشت فرسائی جنون — تیز کر رکہنا سر ہر خار کو نشتر زمین
ہے تعجب خاک مین کیا کیا چھپی زرین کلاہ — قصر جنکا قبر ہی مسند ہی خاک افسر زمین
رفعتونپر رفعتین ہوتی ہین انسان کیلئے — پھر نتیجہ رفعتون کا پست ہی آخر زمین
منزلت خورشید کی ثابت ہی دنیا مین مدام — مرقدِ حیدر سے لیکن ہوتی ہی برتر زمین
ہند مین پنہین ہی یہ خاک پائے بوتراب — دیکھیگا اشرف کسی دن کیا نجف کی سرزمین

## غزل نہم

نور افزا ماہ رو کی کان مین بالے ہوے — گویا ماہ چاردہ کے گرد دو حالے ہوے
کس تصور مین کیا صحرا نوردی اختیار — دیدۂ خونریز میری پاؤن کی چھالی ہوے
روی روشن سے جو الٹی تو نی چادر بام پر — مثل موسی غش ہزارون دیکھنی والی ہوے
خواب راحت مین خلل اہل ولا کی آگیا — جب تری عشاق کی نالونپہ پہر نالی ہوے

| | |
|---|---|
| ہجر مین ہی حسب خیال کاکل مشکین یار | رات سی افزون مری آنکھونمین دن کالی ہوے |
| جرم الفت پر کیا جنسے کہ پھر اشرف کو قتل | میری جان اب وہ بھی میری چاہنی والی ہوے |

## غزل دہم

عروج جسکو ہے اِس جہانمین تو جانو اوسکو زوال بھی ہے
عجب طریقہ رہا ہیانپر کہ امن بھی ہے جدال بھی ہے
خیال محبوب مین برابر سرور بھی ہی ملال بھی ہے
بناتے ہین وہ یہ کیسی باتین جواب بھی ہے سوال بھی ہے
کہان ہے خسرو کہان ہی شیرین کہان ہی مجنون کہان ہی لیلی
جنہون کے قصو نسی ہمکو اسدم ذرا تو رکھا سنبھال بھی ہے
ارے جفا پیشہ بے مروت وغا کا آخر ہے کیا نتیجہ
زمانہ تجہسے ہی سخت نالان بتا تجہے انفعال بھی ہے
ہماری حالت کو دیکھکر کے جواب دیتے ہین کس ادا سے
ہٹو ہماری جگہ سی صاحب کہ مجھکو اپنا خیال بھی ہے
بہائے خون بی تکلف اگر خوشی ہی تمہاری اسمین
مگر یہ جانو کہ اسگھڑی سی حیات مجھکو وبال بھی ہے
ہمیشہ مجھکو ہی یاد جسکی کیا فراموش اپنی راحت
عجب ہی اوس مہ لقا سی مطلق نہین ہمارا خیال بھی ہے
بہار پر اونکی یہ جوانی فروغ پر شمع لن ترانی
اومنگ پر کیون نہو وہ جانی کہ اونکو نازِ جمال بھی ہے
اگر ہے جذبہ تمہارا کامل تو سمجھو الفت مین کیا مزہ ہی
جدائی مین یاس جینے سی ہی مگر امید وصال بھی ہے

غزل ہی اشرف کی گر مجازی مگر ہے آخر مین وہ حقیقی
رہا ہے ولا پنجتن کی مجھکو کہ اونسے الفت کمال بھی ہے

بنی سے رحمت علیؑ سے عزت مدد ہی زہرا سی مجھکو حاصل
جناب شبیرؑ سے ہے رفعت حسنؑ سی عز و جلال بھی ہی

نہین ہی پروا مجھی کسی کی کہ میرے حامی یہ پنجتن ہین
سبک ہی دشمن مری مقابل خدا کا مجھپہ نوال بھی ہے

## پرچہ سوم در سلام اردو

### سلام اول

پھر ہمین حاصل ہوا شیر خدا کا سامنا / مرتضیٰؑ کا سامنا عقدہ کشا کا سامنا

باادب مجلس مین آؤ اور سنو حیدرؑ کیمدح / اسجگہ مین دیکھ لو ہے انبیا کا سامنا

تیرہوین تاریخ ہے ماہ رجب کی مومنون / عالم امکان مین ہی مشکلکشا کا سامنا

محفل میلاد حیدرؑ مثل مولود رسولؐ / اسمین حق کا سامنا اوسمین خدا کا سامنا

خاص کعبہ مین رکھا حضرت نی جب اپنا قدم / غل ہوا پھر ہی وہان خیر الوری کا سامنا

لن ترانی پھر موسیٰ طور پر نازل ہوئی / پر علیؑ کیواسطے ہے انتہا کا سامنا

عالم ہستی درخشان ہی علی کیوجہ سے / اشرفا بردم یہان ہی اوس ضیا کا سامنا

### سلام دوم

جب در شبیرؑ پر اپنا گذار ہوگیا / اوج پر اقبال کا میری ستارا ہوگیا

واہ ری توقیر شاہ کربلا کونین مین / جنکا ہر دربان حشم مین فخر دارا ہوگیا

صاف قلعی کھل گئی اوس نور دین کی سامنی / آئینہ البیضا جلا کا نور پارا ہوگیا

کیا عجب شبیرؑ کیقدرت تھی مردون کیلئے / جان مین جان آگئی زندہ دوبارا ہوگیا

جنگ مین ایسی شجاعت شاہ سی ظاہر ہوی
دشمنونکا ایکدم وارا نیارا ہو گیا

کہتے تھے حیدر حسینؑ عباس کو باہم دگر
جلوہ گر خورشید کے پہلو مین تارا ہو گیا

ہے تولد تیسری شعبان مین اس ماہ کی
جسکے باعث سی منور دہر سارا ہو گیا

کہتے تھے روح الامین روزِ ولادت شاہ کی
فرط بہجت سی عجب عالم ہمارا ہو گیا

ماہ رفعت بدر عزت شمس برج اعتلا
جسکے مقدم سی شریعت کو سہارا ہو گیا

نور زہرا عین حیدر سبط پاک مصطفےٰ
دین حق جنکے سبب سے آشکارا ہو گیا

شاہ عرفان ماہ برہان قوت دین رسول
سرِ علم معرفت سارا تمہارا ہو گیا

پرتو رخ سی حسینؑ ابن علیؑ کے اشرفا
چاند کا ہیدہ ہوا اتنا کہ تارا ہو گیا

## سلام سوم

مجرئی کرتا ہون مین مدح شہ جن و بشر
جن کا ہے نام علیؑ اور لقب ہے حیدر

وہ دل و جان رسولؐ دوسرا اصل علیؑ
منبع جود و سخا مالک حوض کوثر

وہ امام دو جہان شبر خدا روح بتول
وہ کفیل غربا اور ولایت کے گہر

وہ رسولونکے شرف اور ملائک کی معین
بیکسونکے وہی حامی ہین یتیمونکے پدر

دین احمدؐ کے نگہبان شریعت کے حصار
باب حسنین ہین اور شافع یوم محشر

کسطرح نام نہ مذکور تیرا ہو شاہا
چیر ڈالا تہا مگر مہد مین تونے اژدر

تجہ سے طالب ہوی امداد کی یونسؑ آدمؑ
تیرا احسان ہی ہر ایک نبی کے اوپر

نور سے تیرے ہوا شمس و قمر عالم مین
کشتی امت عاصی کے تمہین ہو لنگر

یعنی نور علی نور کھلے کعبہ مین
پاؤن تونے جو رکھا دوش نبی کے اوپر

منقبت تیری بھلا مجہسے ہو کیونکر شاہا
تیرا مداح نبی اور ثنا خوان داور

مگر افسوس کی مسجد مین تجھے قتل کیا
جس الم سے ہوا کونین مین کیا زیر و زبر

انبیا روتی تھے اور ساری فرشتے مغموم
غل تہا کوفہ مین کہ جاتی ہین جہانسے حیدرؑ

اس شہادت سی تری احمد مرسل تہی ملول
اور کیا زلزلہ تھا عرش معلےٰ پہ مگر

روک اب توسن خامہ کی عنان ای اشرف
ختم کر نظم اوٹھا ہاتھ دعا کے اوپر

یا علی میری مدد کیجئے بہر شبیر
دے لگے جو میرے مطالب ہین بر آوین یکسر

تھوڑی تو پاؤن نجف مین پہ مدفن مین جگہ
بہر سلطان رسل اپنا مجھے زائر کر

## سلام چہارم

کیا گلستان مین ہی حسن قدرت پروردگار
اے سلامی جب گل و غنچہ مین وہ ہی آشکار

صاف قدرت کا پتہ پایا محمد سے یہان
اور حیدر سے ہوا جلوہ اوسیکا بار بار

پنج تن سی پھر ہویدا ہو گئے انوار حق
حشر تک یہ نور عالم مین رہینگے یادگار

یہ سخن پر جوش وحدت سنکے دلمین شرفا
ہو گئی خواہش کہ لکھون اسمین نظم آبدار

اے خداوند جہان وے خالق لیل و نہار
تیرے حکم خاص سی چلتا ہی سبکا روزگار

تو ہے دانا تو ہی بینا تو ہی مالک اور کریم
بندگان ہم سب ہین تیری تو بڑا آمرزگار

ترا محبوب مکرم احمد ذی شان ہے
اور حیدر ہی ترا مطلوب وقت کارزار

تیرے عرش پاک کے گوہر حسن ہین اور حسین
فاطمہ زہرا مین تیری ہے تجلی آشکار

لیک حیرت ہی کہ ایسے پنجتن کا خاتمہ
کربلا مین ہوے یارب ظلم جمعہ ایک بار

قاسم و عباس غازی اور اکبر نوجوان
دست اعدا سی گرین یہ سب بدشت کارزار

چھینی چادر زینب و کلثوم کی کفار نے
اور سکینہ کو طمانچہ مارے شمر نابکار

یا الٰہی تو بڑا عادل ہی اسکا عدل کر
اہل بیت مصطفےٰ اور شامیان بدشعار

قاتلونکو شاہ دین کی دی سزا ای دائمی
تاکہ وہ سب خوار ہون اور سرنگون بھر حشر مسمار

واسطہ حسنین کا میری بھی سن لی التجا
گرمی نایئد اسد دم بہر شاہ ذو الفقار

آرزو کوئی نہ ہو تری اطاعت کی سوا
یہ سراپا جرم دیکھے باد نصرت کی بہار

اور میرے فرزند کو اقبال دی بہر حسین
بہر سلطان رسل بہر علی نامدار

جب تلک تیری کرم سی رہیگا عالم کامیاب
صحت و عزت مین مجھکو رکھ بحق ہشت و چار

جب تلک ہی بوستان اور بوستان مین رنگ و بو
جب تلک نافہ ہی اور نافہ مین ہی مشک تتار

دین احمدؐ کا رہی رتبہ زمانہ مین بلند
اور اہل علم کی عزت رہی یان برقرار

مومنین کو ہو وہی راحت بہر شاہ بوتراب
اور حاسد ہون دل افسردہ ذلیل و دلفگار

اسقدر اسلام کی حالت ہی خستہ آجکل
قائم دین محمدؐ کا ہے سبکو انتظار

وہ امام عصر سلطان زمن نور خدا
مہدیؑ دین مبین فرخندہ بخت و کامگار

جان حیدرؑ روح زہراؑ عالم علم رسولؐ
دستگیر مومنان حاجت روا اور تاجدار

آپ ظاہر ہون تو مٹجای جہان سی جہل و کفر
آپ کی آنے سی ہم سبکا ہی بیڑا آر پار

یا خدا مجھکو قسم ہے سید لولاکؐ کی
ہو ظہور حضرت مہدیؑ کہ اوسکی ہی پکار

## سلام پنجم در مدیحہ

دکھادو جلوہ پھر اپنا امیر المومنین حیدرؑ
امام مسلمین حیدر انیس مرسلین حیدرؑ

منیر دین احمدؐ ہو جہان کے تم نور مہر ہو
کفیل اولیا تم ہو زمانہ کے معین حیدرؑ

سراج انبیا تم ہو ضیاء اولیا تم ہو
بنی کے بعد ہم سب کی ہو تم سلطان دین حیدرؑ

کہان موسیٰؑ کہان عیسیٰؑ کہان داؤدؑ اور یوسفؑ
تمہاری وجہ سی یہ سب ہوی مسند نشین حیدرؑ

نہین ممکن تری توصیف انسان سی کہ عالم مین
تمہارا مثل خلقت مین نہ آیا ہی کہین حیدرؑ

شریعت مین طریقت مین ولایت مین امامت مین
بنی کے بعد تم ہو یا علیؑ یعسوب دین حیدرؑ

ترا مداح دایم اشرف الدین ہی زمانہ مین
بچاؤ اوسکو کلفت سی بہ تشفیع بدنین حیدرؑ

## سلام ششم در مدیحہ

لبون پر مدح شاہ کربلا صبح و مسا نکلے
ہمارے نطق مین تا شیر نطق اولیا نکلے

شریعت مین طریقت مین امامت مین ولایت مین
حسینؑ ابن علیؑ دونون جہانکی رہنما نکلے

سر آرای عزت آفتاب دین پیغمبرؐ
معین ملت اسلام نور کبریا نکلے

سلیمان مرتبت داود حشمت شاہ عرفانی
نیاز رسا لکان ایکہین صاحب لوا نکلے

کہان صبر حسینی اور کہان تسلیم ایوبی
صبوری مین خدا کے سامنے یہ مقتدا نکلے

اگر سمجھو نہ سمجھو بعد حیدر دین احمد مین
جناب حضرت شبیر شاہ دوسرا نکلے

کرون کیونکر بیان مولد شبیر شعبانمین
کہ جبکی آمد آمد کی خوشی مین کیا ضیا نکلے

نہین معلوم تہا جلوہ تہا اسمین حکم خالق سے
کہ ایسے ماہ کی مولود مین مہر خدا نکلے

اگرچہ آدم و عیسیٰ کے مولد کا ہوا شہرہ
مگر شبیر کے مولد مین خود شمس الضحیٰ نکلے

عجب نور حسین ابن علی کا ضو ہے عالم مین
کہین پر ابتدا نکلے کہین پر انتہا نکلے

حسین ابن علی کے نور کا کیا ذکر ہوا شرف
کہ جسکی وجہ سے کونین مین نور خدا نکلے

ہماری کیجیے مشکل کشائی جلد یا حضرت
کہ نقش نقش پاہون جس سے میرا مدعا نکلے

## سلام ہفتم

روح کے اندر نہوتی بو ہمہ تن پہول مین
اے سلامی گر نہوتا شہہ کا مدفن پہولمین

جلوہ رخسے منور حضرت عباس کے
پہول گلشن مین نظر آتا ہے گلشن پہولمین

کہنی تھی یون قاسم نوشہہ کو دولہن سے نسیم
گل یہ رنگ و بو نہو نگا ای سہاگن پہولمین

جبکہ مدحت کی گل رخسار اکبر کی بیان
چہپ گئی شرمندگی سے بوی گلشن پہولمین

عشق کا دل ہے گل رخسار حضرت سے مجہے
بوی گل کا اسلیے ہوتا ہے مسکن پہولمین

الفت شبیر مین پہولو بھی حالت اشرفا
جیب بھی ثابت نہین دیکہا نہ دامن پہولمین

## سلام ہشتم

مجرئی مقتل مین ابن شیر رب آنیکو ہے
عسکر روبہ صفت پر اب غضب آنیکو ہے

کوئی دم مین ظالمونکا رخ بدلجاویگا آج
فوج شہ سے اکبر عالی حسب آنیکو ہے

حشر اب برپا ہوا ہی چاہتا ہے جنگ مین
شامیونکے بس مین شاہ تشنہ لب آنیکو ہے

کیون نہ پہر جاوین ملائک لی کری ہمسے سوال
گور مین میری شہہ امی لقب آنیکو ہے

کیون عدو اور حشر سے ڈرتا ہون میرے لیئے
ساقی کوثر شہ والا نسب آنے کو ہے

کربلا کی پھر زیارت کے لئے آمادہ ہون
ہم وطن کو میری نیت پر عجب آنیکو ہے

اشرف خستہ کی حالت پر نظر ہو یا حسین
آپکی درگاہ مین پھر باادب آنیکو ہے

آپکی مدحت سرائی سے سخن مین ہے گمان
لطف نظم ہند یا نظم عرب آنیکو ہے

## نظم اول در نعت نبوی

طوبیٰ ہے اگر قامت دلجوئی محمد
ہے قد علی سرو لب جوئے محمد

حیدر کی زیارت سے زیارت ہے نبی کی
ہے روئے علی آئینہ روئے محمد

آنکھین نہ کھولین بعد ولادت نہ پیا شیر
چوسے نہ زبان دیکھا نہ تا روئے محمد

بے خوف و خطر بستر احمد پہ علی تھے
اللہ رے وہ ایسی تھی رضا جوئی محمد

کیون واجب عینی ہو احمد کے زیارت
محراب جہان ہے خم ابروئے محمد

کیا دوش نبی مقصد معراج علی ہے
کیا جانے یداللہ ہے پہلوئے محمد

کیا چشمہ حیوان پہ رہا ناز خضر کو
ہے کوثر و تسنیم پہ قابوئے محمد

عشاق ہمیر کو جو ہے جذبہ دیدار
پھر جاتا ہے منہ قبر مین تب سوئے محمد

ہر وقت مہکتا ہے گلستان مدینہ
پھیلی ہوئی اس مین ہے جو خوشبوئے محمد

احمد نے کہا لحمک لحمی جو علی کو
ہے شیر خدا اسلیئے بازوئے محمد

وصف شہ لولاک مین اشرف کے یہ اشعار
ہین گوہر شہوار بر کوئے محمد

## نظم دوم در منقبت مرتضوی

تم شہریار ملک ولایت ہو یا علی
اور آفتاب برج امامت ہو یا علی

تم عالم علوم حقیقت ہو بے گمان
اور ماحی نفاق و ضلالت ہو یا علی

تم منبع شہود ہو تم مجمع شجود
اس عالم وجود کی زینت ہو یا علی

تم گوہر مراد ہو تم جوہر بنیاد
تم کاشف رموز طریقت ہو یا علی

تم صبغۃ اللہ ہو تم زوج فاطمہ
اور بازوئے جناب رسالت ہو یا علی

تمنے نبیؐ کا ساتھہ دیا ہر زمانہ مین
کیا معنی کنوید فاقت ہو یا علی

بعد رسول تمسے جہانکو شرف ملا
واللہ عزو شان رسالت ہو یا علی

زیرِ لوائے حمد محمدؐ کے ہم نفس
کیا بیر منیر شفاعت ہو یا علی

تمسے نبی ملے اور نبیؐ سے خدا ملے
کیا معرفت کی اصل حقیقت ہو یا علی

مشکل کشا ہو شیر خدا ہو امام ہو
اور روز حشر شافع امت ہو یا علی

یوم غدیر حکم خدا سے برائے خلق
بعد رسول تیری خلافت ہو یا علی

وضع حمل کیواسطے مریم حرم سے جائین
اور کعبہ مین تمہاری ولادت ہو یا علی

اللہ رے مرتبہ کہ خدا تجھسے ذوالفقار
جس سے تمہارا نام ہو عظمت ہو یا علی

پھر مصطفےٰ کی دختر فرخندہ ہو نصیب
جس سے بنائے کاخ سیادت ہو یا علی

تیری ثنا خدا سے ہو اور مصطفےٰ سے ہو
کیونکر زبان خلق سے مدحت ہو یا علی

اشرف کی کیا مجال کہ تیری ثنا کرے
اسواسطے کہ مخزن قدرت ہو یا علی

جو دوست تیرے ہین وہ رہین شادمان مدام
اور دشمنون کو تیری ہزیمت ہو یا علی

اے شہسوار معرکۂ علم و فضل و جود
کیجئے کرم کہ مجھہ پہ عنایت ہو یا علی

بیٹے کو میرے کیجئے عالم مین سرفراز
ہم دونون کی غلامی پہ رحمت ہو یا علی

تا صبح و شام آپ کے ذریعہ سے ما قیام
شبیر کے جناب مین عزت ہو یا علی

زیر لحد فشار سے ہووے میری نجات
اور حشر مین نصیب شفاعت ہو یا علی

## نظم سوم در منقبت فارسی

مثل تو اے مرتضیٰ ہرگز نہ داور یافتہ
خوب بہر خود خدا بمثل یاور یافتہ

حق بہ ناز و بر تو ناز تو برائے حق بود
قلزم زخار او چون تو شناور یافتہ

حق سلامت میرساند مصطفےٰ بر تو درود
نیتر اقبال تو این گونہ گوہر یافتہ

مصطفیٰ وضتر دید تیغ و تکاور کبریا — کیست ہم شانت بگو کین لطف داور یافتہ

بال مرغ رفعت در رفعت بکشاد بال — مرغ عقلہا عقل کل در زیر شہپر یافتہ

آیہ تبلیغ در شانِ تو نازل در غدیر — جان نشین مثل تو از حق چون پیمبر یافتہ

یا علیؑ مثل تو بعد از مصطفیٰ پیدا نہ شد — جملہ ارباب ولایت از تو جوہر یافتہ

از تو شد نسلِ امامت از تو شد کارِ جہان — از تو این عالم لباس زینت مکرر یافتہ

مفتی ہر چار دفتر از یقین شاہا توئی — ذرّہ ات را نور افزا شاہ خاور یافتہ

ہادی روح الامین ہستی ز ایام قدیم — دین برحق از وجودت زور تکبیر یافتہ

یا علی از فیض تو ہر دو جہان شد کائنات — از تو علم معرفت سلمان و بوذر یافتہ

ہم خدا خواہد ترا ہم انبیا ہم اولیا — بارک اللہ مثل تو این ہر دو سرور یافتہ

لا فتیٰ الا علی لا سیف الا ذوالفقار — در جہان ضرب المثل از نام حیدرؑ یافتہ

می ہنر گویم ترا از دل امیر المومنین — زانکہ خود خالق ترا در خلق بہتر یافتہ

مطلع ایمان کامل منبع خُلق رسول — شرع احمدؐ مثل تو حامی و رہبر یافتہ

اشرفا ممکن نمی باشد ثنائے بوتراب — زانکہ وصفش از قلم بر عرش اکبر یافتہ

## نظم چہارم در سلام

اے سلامی کربلا مین نور ہے — خیمۂ شبیرؑ رشکِ طور ہے

صبح عاشورہ کہا شبیرؑ نے — دیکھین کیا اللہ کو منظور ہے

کون میرے درد سے واقف نہین — یہ تو دنیا مین بہت مشہور ہے

جب مرے اکبر کہا شبیرؑ نے — شیشۂ دل میرا چکنا چور ہے

یہ مصیبت ہر گھڑی اچھی نہین — ظالمو کرلو جو کچھ منظور ہے

زخم تیر و تیغ سے اعدا کے آہ — جسم حضرت خانۂ زنبور ہے

شدت گرما عطش فاقہ کشی — اِن نشان سے کربلا مشہور ہے

بعد اصغر یون کہا شبیرؑ نے
نعش پر عباسؑ کے شہ نے کہا
کون ہے مونس یہان زینب میرا
چل بسے کیسے جوانان حسینؑ
ضربت تیغ حسینؑ ابن علیؑ
کس طرح سے ہو بیان کربلا
کون کرسکتا ہے ذکر کربلا ؛
جائے عبرت ہی کہ حق مین حق یہین
زایران کربلا ٹہرو یہان
رہ نور معرفت سمجھو یہان
ایسی ہل چل ہم مو دیکھی نہین
سچ ہے یہ ضرب المثل سب کیلئے
ہم تو آئے تھے ہوئے آخر مین کیا
کربلا کی سرگذشتین اشر افا

رحم دل مین اب میرے ناسور ہے
دل میرا غم مین تیرے رنجور ہے
دل ہمارا بیکسی مین چور ہے
جن کے مرنے سے جہان مہجور ہے
مثل ضرب حیدری مذکور ہے
جس کے باعث سی یہان رنجور ہے
کس کو قدرت ہی کسے مقدور ہے
بے انا الحق وار پر منصور ہے
پا میرا اب چلنے سے معذور ہے
روز دینا کیون شب دیجور ہے
دہر مین کیا احتمال صور ہے
واسطے دانا کے دہلی دور ہے
عارفو یہ نکتہ یان مستور ہے
مومنون کے ذکر مین مذکور ہے

## نظم پنجم از مرزا محمد ہادی شیرازی کلکتہ

دلون مین ہے تجلی آج کیا تابندہ اختر سے
ضیا جسکی ہے پہیلی ہر طرف خورشید خاور سے
عجب جلسہ عجب سامان دعوت آج ظاہر ہے
سگارٹ سے ڈنر سے آیس سی اور سوڈا واٹر سے
بھرا ہے کنٹر جلسہ بحکم حاکم یکیتا
محبت سے عنایت سی خوشی کی خاص جوہر سے

یہان پر دیکھتے ہین مجمع ہے حکام ہوگلی کا
کلکٹر سے پولیس سے جج سے اور صاحب کمشنر سے
یہان پر ہین چیرمین ساتھہ ڈپٹی اور پلیڈر کے
یہانپر لیڈیان موجود ہین کس شان اور فر سے
یہانپر مظہر الانوار ایزد بخش آتے ہین
امیر الدین صاحب زادہ بیٹھے ہین بڑے فر سے
غرض سامان عمدہ اور نہایت خوب دعوت ہے
مگر مل جاوے مجھکو میڈل سلور ابکی آڈر سے
ہماری اشرف الدین خان بہادر کو مبارک ہو
یہ دعوت اور یہ جلسہ آج شب کا فضل داور سے
خدا آباد رکھے صاحب دعوت کو اے ہادی
صحت سے عافیت سے نام سے عزت سے آدر سے
ہمارے قیصر ہندوستان کی فتح ہو یا رب
دعائے خلق سے اور نعرہ اللہ اکبر سے

## نظم ششم از سلطان کہ بر مصرع طرح مصنف گفتہ

جس قلب مین ہو عشق شبیر نہین باقی
اوس سا تو زمانہ مین ہی نہین باقی
مین منقبت شہ مین کسطرح زبان کہولون
تحریر ہی یان فانی تقریر نہین باقی
مدح شہ ذیشان کر تو نقش نگین دلبر
کاغذ پہ تو رہتی ہے تحریر نہین باقی
کر یاد علی مشکل آسان ابھی ہوتی ہے
جز اسکے رہائی کی تدبیر نہین باقی
مشہور ہے عصا [illegible]
پر حضرت مولا سی شمشیر نہین باقی

ہوش کی نظر جسپر آزاد ہی وہ غم سے
بیکار دوائین ہین اور سود دعائین ہین
بوچھاڑ جفاؤن کی کیون خرچ نہین کرتا
پیری کرترے دن ہین کر رحم عزیزو پر
عالم کیطرح فانی عالم کی ہین کل نقشے
ہان جذب محبت مین ہون جوش اگر پیدا
دنیا کی چمک سلطان مٹجاویگی اک پلمین
کیا جذب عقیدت سی یہ نظم ہی سلطانی
اشرف کی دعا یہ ہی آباد رہی سلطان

بندہ کوئی رہتا ہی دلگیر نہین باقی
مجرائی زمانہ مین تاثیر نہین باقی
کیا ظلم و ستم کے ہین اب تیر نہین باقی
اب ظلم کی حد چرخ نے پیر نہین باقی
مانی سے مصور کے تصویر نہین باقی
پاؤن مین رہی کوئی زنجیر نہین باقی
جز نور خدا کوئی تنویر نہین باقی
جس نظم مین قرآن کی تفسیر نہین باقی
اسوقت مین شاعر کی توقیر نہین باقی

## نظم ہفتم در مثنوی از مصنف

اے مرے دوستان با الفت — وے مرے مشفقان پر شفقت
سنئیے یان گوش دل سی حال مرا — نظم اور نثر مین کمال مرا
اولاً تحفۂ سخن لکھے — جس مین اوصاف پنج تن لکھے
نورتن اوسکے بعد ہے تصنیف — جسمین ہے ذکر شاعران شریف
نثر مین اون کے حال مین موجود — دہر مین یہ کتاب ہے محمود
بعد اوس کے ہے یادگار حضور — نظم مین بے گمان بڑی مشہور
نامۂ عبرت مین کارنامہ ہے — نجد انثر مین یگانہ ہے
بعد اوسکے کتاب گلدستہ — نعت مین فارسی سی ہے لبستہ
پھر تو دُردانۂ خیال چھپی — نثر مین یہ تو پر کمال چھپی
پھر تو طبقات محسنہ ہے — ذکر و حالات محسنہ ہے
پھر حدیقہ ہے اور مجموعہ — شاعری اپنا ہی دور مجموعہ

چار دیوار نثر مین ہی جناب — طرہ ہے فارسی مثل گلاب
پارہ پھر نظم مین ہوئی تحریر — جس سے ہین خوش بیان صغیر و کبیر
بعد اُسکے صحیفۂ اشرف — شاعری مین لطیفۂ اشرف
پھر تو اوراق اشرف آئی ہے — اس زمانہ مین الطف آئی ہے
پیش کش کرتا ہون یہ نظم جدید — آپکے سامنے ہے قابل دید
گر ہو مقبول آپ کو یہ سخن — اوس گھڑی نام ہو مرا روشن
واہ کیا رتبہ شاعری کا ہے — کہ یہ جز ایک پیمبری کا ہے
اشرفا کر دعا کہ یہ اشعار — ہو وین مقبول ایزدِ غفار
قدر دانون کو میرے بہجت ہو — ساتھ اونکے ہمارے عزت ہو

## ورق پنجم در متفرقات

### نظم اوّل در وصف پرنٹس صاحب سابق کلکٹر ہوگلی

اے رئیس نامور وی حاکم عالی نشان
ایکہ جامت در کف است و جم بود بر آستان
حاکم عادل توئی ہم ناظم کامل توئی
خوش زبان و خوش بیان در دور چون نوشیروان
نام تو مسٹر پرنٹس آمدہ از روے حق
زانکہ تو افزاختی نام و نشانِ حاکمان
در سخاوت ہم چو حاتم در شجاعت رستمی
صیت عدلت می بود مشہور در ہندوستان
گرچہ حکامِ سلف پیش از تو کردہ نام خوب

لیک در ہوگلی بدانش نام کردی بیگمان ❊
گر ز حکم و رائے تو گردن بہ پیچد این فلک
محورش را باز گردانی چو خطِ کہکشان
مے روی افسوس از ہوگلی بملک خود بہ لیو
زین جہت ہندو مسلمان مے کند از دل فغان
حسب رائے انجمن این دعوتِ تو کردہ شد
زانکہ داری یاد این اخلاص مارا بیگمان
مطلعِ صبحِ کیاست منبعِ جود و سخا ❊❊
آسمانِ عقل مندی آفتاب برج شان،
خامۂ **اشرف** بوصفِ تو نوشت این نظم را
تاکہ مانی بہر عیسےٰ شادمان اندر جہان

## نظم دوم در مدح کلکٹر صاحب بہادر حال ہوگلی بزبانِ اردو

شور محشر زا ہے جلوہ روئے پُر تنویر کا
کیا برڈلی برٹ صاحب سے ہوا ہوگلی کو فخر
حاکمِ عاقل بڑے منصف مزاج اور ذی شعور
سارے ہوگلی کو عجب نازش ہی تیری دم سے آج
راست بازون کو تواضع ہی کجون کی جا گزا
واہ رے اعجازِ تیغِ حسن اے عیسےٰ نفس
نور سے تیرے ہمارا اشہر ہے محسود مہر

آفتابِ ہند خاکا ہے تری تصویر کا
خاک مین یان کے نہ کیونکر ہو اثر اکسیر کا
لن ترانی ترجمہ ہے بس تری تقریر کا
کیا اثر ہے واہ تیرے خلق کے تاثیر کا
واسطے انسان کے جھکنا قہر ہے شمشیر کا
ہر دہانِ زخم سے ایک شور ہے تکبیر کا
پایا ہر ذرہ نے **اشرف** درجہ کیا تنویر کا

# نظم سوم در مدح ایضاً

جہان مین غلغلہ برپا ہے اوس سلطانِ دوران کا
لقب روشن برڈلی برٹ ہے جس ماہِ تابان کا
لیاقت مین فراست مین حکومت مین عدالت مین
نہین ہمتا جہان مین کوئی اس رشکِ تریان کا
امید مدح خوانی ہو زمانہ کو صدا جن کی
بھلا اوصاف اوسکے لکھ سکے کیا منھ ہی انسان کا
جہان مین سنگ در اونکا اثر پارس کا رکھتا ہے
غنی وہ ہے لیا بوسہ کہ جس نے اُسکے ایوان کا
رئیسِ چیچرہ ہو گلی اسی کے در پہ آتے ہین
یہہ وہ در ہے کہ جس پر ہے کرم عالیے دوران کا
اِسے لُطفِ فصاحت کہتے ہین رنگِ سخن یہ ہے
اَدا کی بات جو سادی وہ فقرہ ہے گلستان کا
یہہ وہ حاکم ہے جسکے حکم ناطق سے زمانہ مین
ہُوا منسُوخ حکمِ نادر و چنگیز ہومان کا
ستارون مین منوّر جس طرح سے ماہِ کامل ہے
تو یہین اقبال تابندہ ہے اس مہرِ درخشان کا
برڈلی برٹ کی خاطر یہان جلسہ یہہ ہوا ہے
نہین کچھ فرق اس مین ہے ذرا ہندو مسلمان کا
کہان ہین ارغوان والے بجا وین اپنی نوبت کو

خوشی مین ایسے حاکم کے جو ہے اکلیل دوران کا
اسی کی آمد آمد مین خوشی ہوگلی مین چھائی ہے
چمن پھولا ہوا ہے دوسرا ہے رنگ بستاں کا
گھٹا ہے ابر ہے طاؤس ہے بادِ بہاری ہے
عجب انداز سے جلوا ہے یان بزمِ سلیمان کا
کہین پر راجہ بیٹھے ہین کہین پر جج کمشنر ہین
کہین پر طفل اور برنا کہین مجمع ہے پیران کا
کلکٹر کو حکومت شہر ہوگلی کی مبارک ہو
ہمیشہ اوسپہ ہو سایہ ہمارے شاہِ برطان کا
اسی کا نام ہو عزت ہو اور اقبال افزون ہو
پھلے پھولے وہ **اشرف** مہر ہو اوس پر سلیمان کا

## نظم چہارم در احوال ہوگلی

کس نداند کہ جان است دیارِ ہوگلی
باہمہ تخل و گلستان و بہارِ ہوگلی
از چہل سال فزون گشتہ قیامم اینجا
واقفم از ہمہ حالات جوارِ ہوگلی
یک طرف مے نگرد مردم مسافر اینجا
آمد و رفت ہو دان بکارِ ہوگلی
اہل اسلام درین شہر غریب اند و غریب
کار این قوم تباہ است بدارِ ہوگلی
لیک یک وقف کہ از محسن ما شد قایم
ہست در خیر و کرم خوب بدارِ ہوگلی
اندرین وقت کہ از نکتہ دران نیست کسی
کہ زنند حرف بہ توصیف نگارِ ہوگلی
آن رئیسان کہ گشتند درینجا **اشرف**
ہمہ بودند بلا ریب وقارِ ہوگلی

# نظمِ پنجم بر دو غزلیات فارسی

در ختم کتاب مع ضمیمہ

فریب حُسنِ تو ما را ز کار و بار انداخت
عجیب پردۂ غفلت بروے کار انداخت

مرا فگند چو طفلِ سرشک چشم ز چشم
ز مردمِ نظر آخر ز اعتبار انداخت

کہ سوخت این دلِ کاہیدہ ام چو برگ گیاہ
ز شر کدام شرر این چنین شرار انداخت

مرا ز پردۂ شرم و حیا نمود برون
چہ جلوہ بود کہ ما را از ننگ و عار انداخت

کجاست ساقی مہوش کہ گردشِ چشمش
کہ یک کرشمۂ او اینچنین خمار انداخت

مرا بگلشن و گل این قدر خیال نبود
مرا بہار تو در وصف نوبہار انداخت

بحیرتم چہ بگویم بہ گلبن و گلِ او
کہ گلشنش گلِ ایجاد از قرار انداخت

گمان روز و شب آخر بباہم کردند
چو آن نگار برخ زلف تابدار انداخت

مثالِ بلبل شیراز نظم تو اشرف
بہ نغمہ سنجی تو نغمۂ ہزار انداخت

## ایضاً غزل فارسی

چمن ز بادِ بہاری بہ آب و تاب آید
کہ ہر گلے بہ چمن رشکِ آفتاب آید

بنفشہ ہم چو بناگوش خط بہ نقش کشد
ز دید نقش دلِ عاشق باضطراب آید

گلے بہر شجر گل بہ دلبرے خندد
ز چشم بلبل ازان آب چون گلاب آید

بہار شد چمن افروز ساقیا در باب
بہ بزم مطرب و تار و می و کباب آید

شوم فدائے تو ای گل عذار سیم اندام
کہ انچہ آمدہ در بزم انتخاب آید

بہار دل بر ما رشک سرو غیرتِ گل
ز گلبن و گل آن نگہتِ شباب آید

مگر بجائے پیمبر نظارہ کن اشرف
علیؑ ولیِ خدا مالکُ الرقاب آید

# کتاب اوراق اشرف ورق اوّل

## در اشعار فارسی

## پرچہ اول در قصاید فارسی

نظم اوّل در نعت حضرت سید کائنات و خلاصۂ موجودات صلیّ اللہ علیہ وآلہ وسلم
نظم دوم در منقبت حضرت شاہِ اولیا علیؑ مرتضےٰ علیہ السّلام
نظم سوم در منقبت حضرت عبّاس علمدار علیہ السّلام

## پرچہ دوم در رباعیات فارسی

## مع دو قطعات فارسی

رباعی اوّل در معرفت
رباعی دوم در حمد و نعت و منقبت
رباعی سوم در نعت
رباعی چہارم در منقبت
رباعی پنجم در منقبت
رباعی ششم در ثنائے حضرت عباسؑ
رباعی ہفتم در مدح حضرت علی اکبرؑ
رباعی ہشتم در وصف حضرت قاسمؑ
قطعہ فارسی در توصیف جناب مجتہد عصر لکھنؤ
ایضاً قطعہ در فارسی در تہنیت عید سعید ماہ رمضان

## پرچہ سوم در غزلیات فارسی

غزل اوّل

غزل دوم

غزل سوم

غزل چہارم

غزل پنجم

غزل ششم

غزل ہفتم

غزل ہشتم

غزل نہم

غزل دہم

## ورق دوم در اشعار اردو

## پرچۂ اوّل در رباعیات اردو

رباعی اول در عبرت

رباعی دوم در مذمتِ دُنیا

رباعی سوم در محبت

قطعہ اردو در نعت

## پرچہ دوم در نوحہ اردو

نوحہ اول در رحلت حضرت خاتم انبیاء

## پرچہ سوم در مرثیہ



# ورق سوم در نظم اُردُو

## پرچہ اول در قصاید وغیرہ



## پرچہ دوم در غزلیات اردو



## پرچہ سوم در سلام اردو

## ورق چہارم در ملحقات



## ورق پنجم در متفرقات



تمت

Villa Rheinstim,
DARJEELING,
The 27th September 1915.

My Dear Khan Bahadur

Many thanks for a copy of your production the Sahifai-Ashraf which you have been good enough to send me. I have read portion of it with much pleasure and congratulate you on the success of your effort.

Yours Sincerely
Sd. Shamsul Huda.

The above letter is addressed to Nawabzada Syed Ashrafuddin Ahmed Khan Bahadur by the Nawab Syed Shamshul Huda M.A., B.L., in respect of Sahifa-i- Ashraf.

77, Russa Road,
North, Bhowanipur,
CALCUTTA
The 26th March 1915.

My Dear friend,

I have received your book which you have so kindly forwarded to me. I am greatly obliged to you for this valuable gift. I did not know that you were such a wonderfully good writer. I only wish you will write many more works and leave a great name behind.

Yours very sincerely,
Sd. Asutosh Mukherjee.

The above letter is addressed to Nawabzada Syed Ashrafuddin Ahmed Khan Bahadur by the Hon'ble Justice Sir Asutosh Mukherjee Knight, C.S.I., M.A,. D.C.L. &c, to whom the book Sahifai Ashraf was dedicated.

| No. | Name. | To whom dedicated. | Name of the Press where published. | Particulars. | Date of publication. | REMARKS. |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | Tuhfai Sookhan | Late Nawab Amir Ali Khan Bahadur C. I. E. ( Author's father ) | Moonshi Newal Kishore Press Lucknow. | Poems in Persian and Urdu. | 1881 | 400 copies were printed and freely distributed. |
| 2 | Nawratan | Honourable Sir Ashley Eden K. C. S. I., L.G. of Bengal. | Mahomedee Press Lucknow. | Short lives of 9 famous poets of Persia in Prose. | 1882 | 1000 copies. This is the standard work of the Author and well noticed by public. Price 8 Annas. |
| 3 | Ebrat-Namah | Late Mutawali Syed Keramat Ali Sahib. | Al Punch, Bankipur. | Short life of the Late Nawab Amir Ali C.I.E. in Prose. | 1883 | 100 copies freely distributed. It is out of print now. |
| 4 | Yadgar | Hon'ble. Sir Rivers Thompson K.C.S.I., L.G. of Bengal. | Kadree-Press, Calcutta. | Poems in Persian and Urdu. | 1884 | 350 copies freely distributed. Popular with Public. |
| | Durdana | Sir D. M. Wallace K. C. I. E. | Newal Kishore Press, Lucknow. | Prose in Persian and poems in Urdu. | 1888 | 300 copies ditto. |
| | Tabkat-i-Mohsinya | Hon'ble. Sir S. C. Bayley K.C.S.I., C. I. E., L.G. of Bengal. | Urdu Guide Press Calcutta. | History of the Hughly Imambara in prose. | 1889 | The most well known work of the author, which made him a Fellow of the Calcutta University. 500 copies. Price 8 Annas per copy. |
| 7 | Guldasta | Late Nawab Sultan Sahib of Murshidabad. | Al Punch, Bankipore. | Poems in Persian and Urdu. | 1890 | 250 copies freely distributed and well noticed. |

| No. | Name. | To whom dedicated. | Name of the Press where published. | Particulars. | Date of publication. | REMARKS. |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 8 | Hadecka | The first Nawab Bahadur G.C.I.E. of Murshidabad. | Newal Kishore Press, Lucknow. | Poems in Persian and Urdu. | 1891 | 300 copies freely distributed and much appreciated. |
| 9 | Char-Diwar | Hon'ble. Sir Charles Elliot K. C. S.I., L. G. of Bengal. | Ripon Press, Calcutta. | Prose in Persian with Essays. | 1894 | 300 copies freely distributed. Usefu for students. Out of print. |
| 10 | Parai-Sookhan | Right Hon'ble Syed Amir Ali P.C., C.I.E., M.A., L.L.D. | Asifi Press, Lucknow. | Poems in Persian and Urdu. | 1897 | 350 copies freely distributed and is much appreciated. |
| | | | ... | ... | | |
| 11 | Tarai-Sookhan | Late Haji Mahamed Mohsin Sahib of Hooghly. | Do. | Do. | 1901 | Do. |
| 12 | Majmoa | Late Prince Sir John Kedar Mirja K.C.I.E., of Oude family. | Newal Kishore Press Lucknow. | Prose and poetry in Honour of Huzrat Ali (Peace of God on his soul) | 1902 | 300 copies freely distributed and much appreciated. |
| 13 | Saheefai Ashraf | Justice Sir. A. Mukherjee C.S.I., D.C.L.L.L.D., Vice Chancellor, Calcutta University. | Azizi Press, Agra. | Poems in Persian and Urdu. | 1913 | 500 copies well noticed by public a patronized and freely distributed Price 4 Annas. |
| 14 | Auraki-Ashraf | Hon'ble. Sir William Duke K.C.S.I., K.C.I.E., Last L. G. of Bengal. | Nasratal Islam Press Calcutta. | Do. | 1915-1916 | Do. Price 5 Annas |

DEDICATED TO THE

Hon'ble Sir William Duke

K. C. S. I., K. C. I. E.,

**The last Lieutenant Governor**

**of Bengal**

**AS A TOKEN OF DEEP REGARD**

AND

RESPECT

By the Author

HOOGHLY IMAMBARA

HOOGHLY.

# AURAQUE ASHRAF.

BY

*Nawabzada Khan Bahadur,*

SYED ASHRAFUDDIN AHMED,

*MUTAWALLI*

OF THE HOOGHLY IMAMBARA

AND

FELLOW OF THE CALCUTTA UNIVERSITY

AND

TRUSTEE OF THE ALIGARH COLLEGE,

HOOGHLY.

1915-16.